# درودپاک
# منتخب
# احادیث

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
سبحان اللہ وبحمدہ سبحان اللہ العظیم
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی لَہٗ

اللہ پاک حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے وسیلے سے ہماری اس کوشش کو قبول فرمائے آمین
یہ کتاب صدقہ جاریہ کی نیت سے تمام امت مسلمہ، ہمارے والدین، تمام ٹیچرز، رشتے دار، عزیز، دوست واحباب کے نام

طلب خصوصی دعا
آمنہ ملک اینڈ فیملی لاہور

DATED:04/11/2023

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
سبحان اللہ وبحمدہ سبحان اللہ العظیم
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی لَہٗ

اس کوشش کا خصوصی ہدیہ روحانی ٹیچرز کے نام
حضرت جی پیر ہارون الرشیدؒ موہڑہ شریف مری
شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی
چغتائی دامت برکاتہم عالیہ
حضور جی صاحبزادہ محمد اسرار الحسن خضری
سری شریف

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

سبحان اللہ وبحمدہ سبحان اللہ العظیم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی لَہٗ

خصوصی شکریہ

بھائی ماسٹر تنور اقبال صاحب

بھائی حافظ محسن خان صاحب

جن حضرات کی خصوصی توجہ اور دعا کی برکات سے یہ

کتاب بنانے میں مدد شامل ہے

## فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

دعا آسمان اور زمین کے درمیان رکی رہتی

ہے اس میں سے ذرا سی بھی اوپر نہیں جاتی

جب تک کہ تم اپنے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر

صلاۃ ( درود ) نہیں بھیج لیتے

(سنن ترمذی : 486)

## فرمانِ مصطفیٰ ﷺ

لوگ کسی مجلس میں بیٹھیں اور اللہ کی یاد نہ کریں، اور نہ

اپنے نبی ﷺ پر ( درود ) بھیجیں تو یہ چیز ان کے لیے

حسرت وندامت کا باعث بن سکتی ہے اللہ چاہے تو

انہیں عذاب دے، اور چاہے تو انہیں بخش دے

(سنن ترمذی : 3380)

# فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

جو مجھ پر شبِ جمعہ اور روزِ جمعہ ایک سو مرتبہ دُرودِ پاک

پڑھے اللہ تعالیٰ اُس کی 100 حاجتیں پوری

فرمائے گا، 70 آخرت کی اور 30 دُنیا کی

(شعب الایمان، ج 3، ص 111، حدیث : 3035)

## فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

جس نے مجھ پر صبح وشام دس دس
بار درود پاک پڑھا اسے قیامت کے
دن میری شفاعت ملے گی

(مجمع الزوائد، ج ۱۰، ص 163، حدیث: 17022)

# فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

جس نے مجھ پر ایک بار درود پاک
پڑھا اللہ عَزَّوَجَلَّ اس پر دس رحمتیں نازل
فرماتا ہے دس گناہ مٹاتا ہے اور دس درجات
بلند فرماتا ہے

(نسائی، ص222، حدیث :1294)

# فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

جو شخص بروزِ جمعہ ایک سو بار دُرُودِ پاک پڑھے،

جب وہ قِیامت کے دن آئے گا تو اُس کے ساتھ

ایک ایسا نور ہو گا کہ اگر وہ ساری مخلوق میں تقسیم

کر دیا جائے تو سب کو کفایت کرے

(حلیۃ الاولیاء، ج 8، ص 49)

## فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

جمعہ کے روز دو سو بار درودِ پاک پڑھنے
والے کے لئے دو سو سال کے
گناہوں کی بخشش کی بشارت دی ہے

(جمع الجوامع، ج 7، ص 199، حدیث: 22353)

## فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

جو مجھ پر جمعہ کے روز درودِ پاک

پڑھے گا میں قِیامت کے دن اُس

کی شفاعت کروں گا

(جمع الجوامع، ج7، ص199، حدیث: 22352)

# فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

مسلمان جب تک مجھ پر درود پاک پڑھتا رہتا

ہے فرشتے اس پر رحمتیں بھیجتے رہتے ہیں اب

بندے کی مرضی ہے کم پڑھے یا زیادہ

(ابن ماجہ، ج 1، ص 490، حدیث: 907)

## فرمانِ مصطفیٰ ﷺ

جس نے مجھ پر ایک بار درود پاک

پڑھا اللہ عَزَّوَجَلَّ اس پر دس رحمتیں بھیجتا اور

اس کے نامہ اعمال میں دس نیکیاں لکھتا ہے

(ترمذی، ج 2، ص 28، حدیث :484)

## فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

تم جہاں بھی ہو مجھ پر درود پڑھو

کہ تمہارا درود مجھ تک پہنچتا ہے

(معجم کبیر، ج3، ص82، حدیث: 2729)

## فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

جس نے مجھ پر ایک بار درود پاک
پڑھا اللہ عَزَّوَجَلَّ اس پر دس
رحمتیں بھیجتا ہے

(مسلم، ص216، حدیث: 408)

## فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

قیامت کے دن لوگوں میں سے میرے

زیادہ قریب وہ ہوگا جس نے دنیا میں مجھ پر

درود پاک زیادہ پڑھا ہوگا

(آبِ کوثر : 31، سعادۃ الدارین : 61)

## فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

جس نے مجھ پر درود پاک پڑھا اس نے اپنی ذات پر رحمت
کے ستر دروازے کھول لیۓ اور اللہ تعالیٰ لوگوں کے
دلوں میں اس کی محبت ڈال دیتا ہے لہذا اس کے ساتھ
وہی شخص بغض رکھے گا جس کے دل میں نفاق ہوگا

(کشف الغمہ: 271/1)

## فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

قیامت کے دن میرے حوض کوثر پر کچھ
گروہ وارد ہوں گے جن کو میں درود پاک
کی کثرت کی وجہ سے پہچانتا ہوں گا

(آبِ کوثر: 41، کشف الغمہ: 271، شفا شریف: 76، القول البدیع: 123)

## فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

جو بندہ مجھ پر ایک مرتبہ درود پاک
پڑھے اللہ تعالیٰ اس پر دس مرتبہ رحمتیں
نازل فرماتا ہے اب بندے کی مرضی
ہے کہ وہ درود پاک کم پڑھے یا زیادہ

(آبِ کوثر: 50، القول البدیع: 107)

# فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

تم اپنی مجلسوں کو مجھ پر درود پاک پڑھ کر

مزین کرو کیونکہ تمہارا مجھ پر درود پاک پڑھنا

قیامت کے دن تمہارے لیے نور ہوگا

(آبِ کوثر: 39، جامع صغیر: 28/2)

## فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

اے میری امت تمہارا مجھ پر درود پاک
پڑھنا تمہاری دعاؤں کا محافظ ہے اور
تمہارے لیے رب تعالیٰ کی رضا اور
تمہارے اعمال کی طہارت ہے

(آبِ کوثر: 61، سعادۃ الدارین: 28)

## فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

جو مجھ پر درود پاک پڑھے میں اس کا قیامت کے دن شفیع بنوں گا

(آبِ کوثر: 52، القول البدیع: 121)

## فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

جس شخص نے میری طرف سے کوئی
علم کی بات لکھی اور اس کے ساتھ مجھ پر
درود پاک لکھ دیا تو جب تک وہ کتاب
پڑھی جائے اس کو ثواب ملتا رہے گا

(آبِ کوثر: 65، سعادۃ الدارین: 83)

# فرمانِ مصطفیٰ ﷺ

اے میری امت مجھ پر درود پاک

کی کثرت کرو کیونکہ قبر میں تم سے

پہلے میرے متعلق سوال ہوگا

(آبِ کوثر: 54، سعادۃ الدارین: 59، کشف الغُمہ: 299)

## فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

جب تم کسی چیز کو بھول جاؤ تو
مجھ پر درود پاک پڑھو انشاء اللہ
یاد آجائے گی

(آبِ کوثر: 53، سعادۃ الدارین: 57)

# فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

جس نے کتاب میں مجھ پر درود پاک لکھا تو
جب تک میرا نام (مبارک) اس
کتاب میں رہے گا فرشتے اس کے لیے
استغفار کرتے رہیں گے

(سعادۃ الدارین : 83، نزہۃ الناظرین : 31)

# فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

جب دو دوست آپس میں ملتے ہیں اور
مصافحہ کرتے ہیں اور حضور ﷺ پر درود پاک
پڑھتے ہیں تو جدا ہونے سے پہلے دونوں کے
اگلے پچھلے گناہ بخش دیئے جاتے ہیں

(آبِ کوثر: 58، الزواجر: 117، نزہۃ الناظرین: 31، سعادۃ الدارین: 77، الترغیب والترہیب: 504)

## فرمانِ مصطفیٰ ﷺ

ہر چیز کے لیے طہارت اور غسل ہوتا
ہے اور امان والوں کے لیے دلوں کی
زنگ سے طہارت مجھ پر درود پڑھنا ہے

(آبِ کوثر: 67، القول البدیع: 135)

## فرمانِ مصطفیٰ ﷺ

جو مجھ پر دن میں پچاس بار درود پاک
پڑھے قیامت کے دن میں اس
سے مصافحہ کروں گا

(آبِ کوثر: 67، القول البدیع: 137)

## فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

جس شخص نے اپنی زندگی میں مجھ پر درود پاک
زیادہ پڑھا اس کی موت کے وقت اللہ تعالیٰ
ساری مخلوقات کو فرمائے گا اس بندے کے
لیے استغفار کرو بخشش کی دعائیں کرو

(آبِ کوثر:68، نزہۃ المجالس 110/2)

## فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

شبِ جمعہ اور روزِ جمعہ مجھ پر کثرت
سے درود پاک پڑھو کیونکہ تمہارا
درود پاک مجھ پر پیش کیا جاتا ہے

(معجم اوسط : ج 1، ص 84، حدیث : 241)

# فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

جو مجھ پر ایک بار درود پاک پڑھے اس
کے لیے اللہ تعالیٰ ایک قراط اجر
لکھتا ہے اور قراط احد پہاڑ جتنا ہے

(آبِ کوثر: 68، القول البدیع: 118)

## فرمانِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

جو مجھ پر درود پاک پڑھنا بھول گیا
وہ جنت کا راستہ بھول گیا ہے

(آبِ کوثر: 90، القول البدیع: 140)

فرمانِ مصطفیٰ ﷺ

یہ جفا ہے کہ کسی شخص کے
پاس میرا ذکر ہو اور وہ مجھ پر
درود پاک نہ پڑھے

(آبِ کوثر: 94، القول البدیع: 147)

## فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

جس کے پاس میرا ذکر ہوا اور اس
نے مجھ پر درود پاک نہ پڑھا وہ
دوزخ میں جائے گا

(آبِ کوثر: 94، القول البدیع: 146)

## فرمانِ مصطفیٰ ﷺ

جس کے پاس میرا ذکر پہنچا اور
اس نے مجھ پر درود پاک نہ پڑھا
وہ بد بخت ہے

(آبِ کوثر: 94، القول البدیع: 145)

## فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

تم مجھ پر اپنے ناموں کے ساتھ اور اپنے

چہروں کے ساتھ پیش کئے جاتے ہو لہٰذا تم

مجھ پر اچھے طریقے سے درود پاک پڑھا کرو

(آبِ کوثر: 111، سعادۃ الدارین: 80، القول البدیع: 108)

## فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

بیشک اللہ تعالیٰ اس بندے پر نظرِ رحمت
فرماتا ہے جو مجھ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود پاک پڑھے
اور جس پر اللہ تعالیٰ رحمت کی نظر کرے
اسے کبھی عذاب نہ دے گا

(آبِ کوثر: 111، سعادۃ الدارین: 80، کشف الغمہ: 269/1)

فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

جس نے مجھ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر دس بار

درود وسلام پڑھا گویا اس نے

غلام کو آزاد کیا

(آبِ کوثر: 111، سعادۃ الدارین: 79)

# فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

جو شخص کسی پریشانی میں بتلا ہو مجھ پر درود پاک کی کثرت کرے کیونکہ درود پاک پریشانیوں دکھوں اور مصیبتوں کو لے جاتا ہے رزق بڑھاتا ہے اور حاجتیں برلاتا ہے

(آبِ کوثر: 106، دلائل الخیرات: 14، نزہۃ الناظرین: 31)

فرمانِ مصطفیٰ ﷺ

تم میں سے کوئی میرے زیادہ قریب
اس وقت ہوتا ہے جب وہ میرا ذکر کرتا
ہے اور مجھ پر درود پاک پڑھتا ہے

(آبِ کوثر: 115، کشف الغمہ: 671)

## فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

جو مجھ پر درود پاک پڑھے تو درود پاک اس
کا دل نفاق سے یوں پاک کر دیتا ہے
جیسے پانی کپڑے کو پاک کر دیتا ہے

(آبِ کوثر:114، کشف الغمہ:271)

فرمانِ مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

جس نے مجھ پر درود پاک نہ پڑھا اس کا کوئی دین نہیں

(آبِ کوثر: 115، کشف الغمہ: 672)

